عموم اور اسی قسم کے دوسرے الفاظ پہلے سے موجود تھے، مگر ان معانی میں نہیں بولے جاتے تھے جن میں ظہور اسلام کے بعد بولے جانے لگے، قرآن کریم اور نبی امی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات اور معجزانہ بلاغت سے طبیعتوں میں جو نرمی، اخلاق میں جو بلندی اور کردار میں جو پختگی پیدا ہوئی، اس کا اثر زبان پر بھی نمایاں ہوا کیونکہ انسان کی زبان اس کے اخلاق کا آئینہ ہے، قرآن کریم کی روزانہ تلاوت، پانچ وقتوں کی نماز میں اس کی قرأت اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بلیغ و حکیمانہ گفتگو کا اثر صحابۂ کرام کی زبان پر خصوصاً اور عام مسلمانوں کی زبان پر عموماً الفاظ کی سلاست، ترکیبوں کی چستی اور جملوں کی جامعیت کی شکل میں ظاہر ہوا، جس کا اندازہ صحابۂ کرام کے خطوط، خطبوں اور جاہلیت کی تقریروں کے موازنہ سے ہو سکتا ہے،

این الثریا من الثری، اس تغیر کے باوجود عربی زبان کا قالب وہی رہا جو جاہلیت میں تھا، مگر اسلام کا دائرہ جس قدر پھیلتا گیا، اور عرب کے دور افتادہ قبائل جیسے جیسے حلقہ بگوش اسلام ہوتے گئے، زبان میں بھی تغیر ہوتا گیا، اور مختلف قسم کی لسانی اور صوتی غلطیاں کرنے والے قبائل کا جب ایک دوسرے سے میل جول بڑھا، تو وہ غلطیاں جو مخصوص علاقوں میں محدود تھیں، عام ہونے لگیں، مگر یہ صوتی عیوب[1] جو بنی تمیم، ہذیل، اہل یمن اور دوسرے قبائل کی زبان میں پائے جاتے تھے ان کا عربی زبان کی اصل ہیئت اور مخصوص ساخت یا اسلوب ادا پر کوئی اثر نہیں ہوا،

بنی امیہ کی حکومت خالص عربی حکومت تھی، اس لئے اس کے زمانہ میں عربی عصبیت کے ساتھ عربوں کی دوسری خصوصیتیں بھی باقی تھیں، حکومت کے تمام عہدوں پر عرب تھے، فوج سے لیکر

---

[1] بنی تمیم اگر کسی لفظ کے شروع میں ہمزہ ہوتا، تو اسے عین سے بدل دیتے تھے، مثلاً اسلم کو عسلم کہتے تھے، اس عیب کو عنعنہ کہا جاتا ہے، ہذیل ح کو عین سے بدلتے تھے، اس کو فحفحہ کہا جاتا ہے، قضاعہ کلمہ کے آخر میں یاے مشدد کو جیم سے بدلتے تھے، اس کو عجعجہ کہا جاتا ہے، اس کے علاوہ اور دوسرے تغیرات بھی تھے، المزہر سیوطی جلد ۱ ص ۱۰۹ تاریخ ادب اللغۃ العربیہ جرجی زیدان جلد ۱، ص ۵۴،

دیوانی و قضا کے تمام بڑے اور چھوٹے منصب عربون ہی کے ہاتھون مین تھے، قرآن کریم کی بلاغت نے آغازِ اسلام مین گو عربون کی توجہ شاعری کی جانب سے پھیر دی تھی، مگر اموی عہد مین پھر شعر و شاعری کی محفلین گرم ہوگئی تھین، عکاظ کا بازار گو ماند پڑ گیا تھا، مگر اس کی جگہ کوفہ و بصرہ کے بازار لگ گئے تھے، جہان جریر و فرزدق کی ہجو گوئی، تغزل اور فخریہ اشعار پر مباحثہ ہوتا تھا، انھی بازارون مین ابوالنجم اور الراعی جیسے رجز گو شعراء دادِ سخن دیا کرتے تھے، جمیل، عمر بن ربیعہ، کثیر، عزہ، ذوالرمہ اور مجنون جیسے شعرا اپنے ترانون سے خوش عیش اور بے فکر نوجوانون کا دل بہلایا کرتے تھے، بنی ہاشم اور بنی امیہ کی سیاسی کشمکش، خوارج اور دوسرے فرقون کے نزاعات سے عربی زبان مین خطابت، شاعری اور انشاء کا ایک نیا دور شروع ہوا، ہر فریق نے نقلی و عقلی دلائل کے ساتھ زبان و قلم کے اسلحہ بھی سنبھالے ان کی دعوت کی زبان بلیغ اور ان کا اسلوب بیان موثر و دلکش ہوتا تھا، اس طرح اس سیاسی کشمکش نے زبان کو بہت فائدہ پہنچایا، اموی دور مین اہلِ عجم گو اسلام قبول کر چکے تھے، مگر ان کا غلبہ و استیلاء نہین ہوا تھا، اس لئے ان کے میل جول سے نہ زبان کا قوام بگڑا، اور نہ خالص ادبی اور لغوی نقطۂ نگاہ سے اس کا قالب بدلا، مگر عباسی حکومت چونکہ عجمیون کی قوت بازو اور ان کی امداد سے قائم ہوئی تھی، اس لئے شروع ہی سے اس مین عجمی عنصر داخل ہوگیا تھا، اور رفتہ رفتہ حکومت کے تمام شعبون پر چھا گیا، عربی ان عجمیون کی مادری زبان نہ تھی، بلکہ انھون نے اسکو سیکھا تھا، اس لئے ان کی گفتگو عجمی الفاظ، عجمی اسلوب ادا سے لبریز ہوتی، عجمی لونڈیون اور غلامون کی کثرت اور عجمیون سے ازدواجی تعلقات کا شہرون کی زبان پر گہرا اثر پڑا، خلفاء، امراء اور رؤساء کی محلسرائین عجمی نژاد مرد و زن سے آباد تھین، عربون اور عجمیون کے درمیان ازدواجی تعلقات کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے، کہ امین الرشید کی مان کے سوا تمام عباسی خلفا کی امین عجمی نژاد تھین، ان کی گودون مین پلے ہوئے خلفاء، رؤساء اور امراء کی زبان کا جو حال ہوگا، اس کا اندازہ مشکل نہین، اس کا نتیجہ یہ ہوا، کہ عباسی عہد مین غیر عربی الفاظ کا نہ تھمنے والا سیلاب آنے لگا

غیر عرب قوموں کے قبول اسلام سے عربی صرف عربوں کی زبان نہیں رہی تھی، بلکہ وہ تمام عالم اسلام کے مسلمانوں کی مذہبی اور بہت سے غیر عرب ممالک کی تمدنی اور مادری زبان بھی بن گئی تھی، اس وسعت اور پھیلاؤ سے جہاں عربی زبان کے طریقۂ ادا میں تنوع، اسلوب بیان میں دلکشی اور تاثیر اور بہت سے تمدنی افکار و خیالات ادا کرنے کی زبان میں صلاحیت پیدا ہوگئی تھی، وہاں ادبی اور لسانی حیثیت سے ایک بڑا نقصان یہ ہوا، کہ بہت سے غیر عربی الفاظ جن کے معانی ادا کرنے کے لئے خود عربی میں الفاظ موجود تھے، زبان میں داخل ہوگئے، رفتہ رفتہ ان الفاظ نے اصل عربی کی جگہ لے لی، اور بہت سے عربی الفاظ خود اہل عرب بھول گئے، خالص عربی الفاظ کو عجمیوں کے اختلاط سے عرب بھی غلط طریقہ پر ادا کرنے لگے، اس افراتفری سے عربی زبان کا مزاج بگڑ گیا اور اس کی اصل ہیئت و ساخت میں نقص پیدا ہوگیا، اسی بنا پر دوسری صدی ہجری کے اخیر تک تو عرب کے شہروں کی زبان قابل اعتبار اور مستند رہی، لیکن اس کے بعد اہل لغت نے ان کی زبان کو پایۂ اعتبار سے ساقط کر دیا، البتہ عرب کے بدوی قبائل کی زبان عجمیوں سے عدم اختلاط کے باعث محفوظ تھی، اور چوتھی صدی ہجری تک جزیرۂ عرب کے بدوی قبائل صحیح اور فصیح زبان بولتے تھے، اسی وجہ سے خلفاء عباسیہ اپنی اولاد کو صحیح زبان سکھنے، ان میں صحیح لسانی ملکہ اور ذوق ادب پیدا کرنے کی غرض سے فصیح قبائل میں بھیج دیا کرتے تھے، چوتھی صدی ہجری جو علوم و فنون کی تدوین مصنفین و مولفین کی کثرت، ادباء و نسابہ کے کمال اور تہذیب و تمدن کے اعتبار سے عربوں کا عہد زرین سمجھا جاتا ہے، لسانی و لغوی اعتبار سے انتہائی انحطاط کا زمانہ ہے، شہروں کی زبان کا مزاج تو دوسری صدی ہی سے بگڑنے لگا تھا، اور سوائے ادبا، شعراء اور اہل علم کے عام عربوں کی زبان اسی زمانہ میں بگڑ گئی تھی مگر چوتھی صدی ہجری کے بعد ہی قبائل عرب کی زبان بھی ناقابل اعتبار ہوگئی کیونکہ عجمیوں کا غلبہ ہر جگہ ہو گیا تھا اور تمدن کے ہمہ گیر اثر سے دیہات بھی محفوظ نہ رہ گئے تھے، چوتھی صدی ہجری کے بعد عربی زبان کا جو توازن بگڑا تو بگڑتا ہی چلا گیا، حجاز، نجد، عراق، شام، مصر، طرابلس، الجزائر، مراکش، اور دوسرے عربی بولنے والے ممالک کی زبان میں عجمی الفاظ، غیر عربی اسلوب ادا،

نیز صوتی نقائص سے ایسی خراب ہوئی کہ اسے فصیح عربی سے کوئی مناسبت باقی نہ رہی، حق تو یہ ہے کہ اگر قرآن کریم نازل نہ ہوا ہوتا جس کی حفاظت کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے، تو عربی زبان بھی دوسری سامی زبانوں کی طرح تاریخ کی ایک مردہ زبان ہو جاتی، مگر اللہ تعالیٰ نے جس طرح قرآن کریم کے الفاظ کو تحریف و تغیر سے محفوظ رکھنے کے اسباب مہیا کئے، اسی طرح اس کی لسان مبین کو بھی حوادث روزگار کے ہاتھوں مٹنے سے بچا لیا، نزولِ قرآن کے بعد ہی سے صحابۂ کرام کو جب کسی آیت یا لفظ کے سمجھنے میں وقت پیش آتی تو کلام عرب کی طرف رجوع کرتے، اور اس لفظ کے معنی کو اس کے محل استعمال سے متعین کرتے، اس طرح کلام مجید اور احادیث نبوی کے مشکل الفاظ کے حل کرنے کے سلسلہ میں علماء کی توجہ عربی زبان کی طرف ہوئی، اور قرآن حکیم اور حدیث نبوی کے طفیل میں عربی زبان کے الفاظ جمع کرنے اور اسکے معنی لکھنے کی داغ بیل پڑی، چنانچہ دوسری صدی ہجری میں باضابطہ لغت کی تدوین کا آغاز ہوا، اور خلیل بن احمد (متوفی ۱۷۰ھ) نے فن لغت میں کتاب العین کو مخارج حروف کے لحاظ سے مرتب کرنے کا کام شروع کیا، اور اسی دوسری صدی میں خلیل کے ہم عصر اور شاگرد مورج سدوسی (متوفی ۱۹۵ھ) نے غریب القرآن پر کتاب لکھی جو نایاب ہے[۱]، اصل میں لغت کے جمع و ترتیب کا کام تیسری صدی میں کم اور چوتھی میں زیادہ ہوا، ابو عالی قالی متوفی ۳۵۶ھ کی کتاب البارع اور ابو غالب المعروف بابن تیانی (متوفی ۴۳۶ھ) کی کتاب الموعب، چوتھی پانچویں صدی ہجری میں فن لغت میں بہت اچھی سمجھی جاتی تھیں[۲]، مگر دونوں نایاب ہیں، البتہ کتاب البارع کے کچھ متفرق اوراق پیرس[۳] کے کسی کتب خانہ میں موجود ہیں، ابن درید (متوفی ۳۲۱ھ) کی کتاب الجمہرۃ مطبوعۂ دائرۃ المعارف حیدرآباد جس کا زمانہ ابو عالی قالی کی کتاب البارع سے مقدم ہے، اس فن پر بہت ہی اعلیٰ کتاب ہے، اس کے بعد انہی کتابوں

---

[۱] تاریخ آداب اللغۃ العربیہ جرجی زیدان جلد ۲ ص ۳۱۱ [۲] مقدمہ تاج العروس ص ۱۲۰ [۳] تاریخ آداب اللغۃ العربیہ، جرجی زیدان جلد ۳ ص ۲۱۱،

کو پیش نظر رکھکر قزاز (متوفی ۴۱۲ھ) نے جامع، جوہری (المتوفی ۳۹۳ھ) نے صحاح اور ابن فارس متوفی ۳۹۵ھ) نے مجمل لکھی، البتہ اس فن پر آخری تصنیف ابن سیدہ اندلسی (متوفی ۴۵۸ھ) کی کتاب المحکم سمجھی جاتی ہے، اس کی دوسری تصنیف کتاب المخصص اس فن پر بہت ہی عمدہ اور بے مثال تصنیف ہے، اس کی ترتیب حروف تہجی کی ترتیب کے بجائے فقہ لغت کے اصول پر معانی کے لحاظ سے ہے، اس لئے عام علماء و طلبہ اس سے کم مستفید ہوتے ہیں، اس کے بعد لغت کی تدوین و ترتیب کا کام برابر جاری رہا، آخر میں جمال الدین ابن منظور (المتوفی ۷۱۱ھ) کی لسان العرب اپنی جامعیت کے لحاظ سے اس فن کی تمام دوسری کتابوں سے زیادہ اہم ہے، اور سب سے اخیر میں صاحب تاج العروس شارح قاموس نے گذشتہ تمام معاجم کو پیش نظر رکھکر شرح قاموس مرتب کی،

لغت کے جمع و ترتیب کے اس اجمالی ذکر سے تدوین لغت کی تاریخ بیان کرنا مقصود نہیں ہے، بلکہ صرف یہ ظاہر کرنا ہے، کہ قرآن کریم اور حدیث نبوی کے مشکل الفاظ کے حل کرنے کے سلسلہ میں مسلمانوں کی توجہ اس فن کی طرف ہوئی، اور چونکہ مسلمانوں کے تمام اسلامی علوم و فنون کا محور قرآن حکیم رہا ہے اس لئے غریب و مشکل الفاظ کو حل کرنے کے لئے فن لغت، اس کی قرأت کی تصحیح کے لئے علم نحو اور اس سے مسائل استنباط کرنے کے لئے علم فقہ کی داغ بیل پڑی، اسی طرح اور بہت سے علوم کا آغاز بھی قرآن حکیم سے ہوا، ایک طرف علمائے لغت نے دوسری صدی ہجری سے لغت کے جمع و ترتیب کا کام شروع کر دیا تھا، دوسری طرف ابو اسود دوئلی بانی علم نحو کے شاگردوں نے نحو کا حلقۂ درس قائم کیا تھا، گو سیبویہ سے پہلے لغت و نحو ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوئے تھے، اور علم نحو کی حیثیت مستقل فن کی نہیں تھی،

سب سے اول سیبویہ متوفی ۱۸۰ھ نے اس فن کی پہلی اور آخری کتاب لکھکر اس فن کو مستقل بنا دیا، یہ اوپر ذکر کیا جا چکا ہے، کہ دوسری صدی ہجری سے پہلے ہی جزیرۃ العرب کے شہروں کی عام زبان بگڑنے لگی تھی، چنانچہ اسی صدی سے نحویوں نے باضابطہ نحو پر کتابیں لکھنا شروع کر دیں اور ساتھ ہی لغویوں نے اغلاط عوام پر کتابوں کی تصنیف کا سلسلہ شروع کر دیا، اور اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام کی زبان کی صحت، فصاحت اور

بلاغت کی حفاظت کے اسباب مہیا کر دیئے اور اغلاط عوام پر حسب ذیل کتابین لکھی گئین،

۱- کتاب لحن العامۃ مصنفہ حمزہ کسائی، (متوفی ۱۹۱ھ/۸۰۶ء)

۲- لحن العامۃ مصنفہ ابو عبیدہ، (متوفی ۲۰۹ھ/۸۲۴ء)

۲- لحن العامۃ مصنفہ ابو عثمان المازنی، (متوفی ۲۴۹ھ/۹۰۲ء)

۴- لحن العامۃ مصنفہ ابو حنیفۃ الدینوری (متوفی ۲۹۰ھ/۹۰۲ء)

۵- لحن العامۃ مصنفہ ابو بکر محمد زبیدی اشبیلی تلمیذ ابو علی قالی (متوفی ۳۷۹ھ/۹۸۹ء)

۶- لحن الخاصہ مصنفہ ابو ہلال عسکری (متوفی ۳۹۵ھ/۱۰۰۴ء)

۷- التکملۃ فیما تلحن بہ العامۃ مصنفہ ابو منصور جوالیقی (متوفی ۴۶۵ھ/۱۰۷۲ء)

۸- المعرب فیما تکلمت بہ العرب من الکلام الاعجمی مصنفہ ابو منصور جوالیقی،
اس کا صرف ایک حصہ یورپ مین چھپا ہے،

۹- درۃ الغواص فی اوہام الخواص مصنفہ ابو القاسم حریری صاحب مقامات حریری (متوفی ۵۱۶ھ/۱۱۱۲ء) مصر اور یورپ مین چھپی ہے،

۱۰- لحن العامہ مصنفہ ابو الفرج ابن الجوزی (متوفی ۵۹۷ھ/۱۲۰۱ء)

مذکورۂ بالا کتابین چھٹی صدی تک تصنیف ہو چکی تھین، اس کے بعد ہر صدی مین اس کا سلسلہ قائم رہا، ان کی فہرست بہت طویل ہے، ان مین حمزہ فتح اللہ مصری کا رسالہ الترجمۃ والتعریب اور ابراہیم یازجی کی لغات الجرائد اس صدی کے آغاز کی قابلِ ذکر تالیفات مین،

مغربی تمدن کے اثرات سے دنیا کا کوئی حصہ محفوظ نہین، عربی زبان بولنے والے ممالک چونکہ ایشیا اور یورپ کے نقطۂ اتصال سے قریب ہین، اس لئے ان پر مغربی تہذیب و تمدن اور اس کے افکار و خیالات کا بہت زیادہ اثر پڑا چنانچہ جب تمدن کے لوازم، ضروریاتِ زندگی کے

سامان اور مختلف مخترعات مشینیں اور آلات عرب ممالک مین آنے لگے، تو اُن کے نئے عربی الفاظ کی ضرورت پڑی، ان کے علاوہ جدید علوم و فنون کے مصطلحات کے ترجمے کی بھی ضرورت پیش آئی، اس سے عربی مین بہت سے نئے الفاظ کا اضافہ ہوا، گزشتہ صدی ہی سے عربی مین مغربی علوم کی تصنیفات کا ترجمہ ہونے لگا تھا، اس سے ان کے طریقۂ ادا اور اسلوب بیان کا جدید تعلیم یافتہ طبقہ پر اثر پڑا، مغربی یونیورسٹیون کے تعلیم یافتہ عرب نوجوانون کے ذریعہ جو اپنی زبان سے زیادہ مغربی زبانون پر قدرت رکھتے تھے، مغربی اسالیب عربی زبان مین داخل ہو گئے، ان مین سب سے زیادہ فرنچ کا اثر پڑا، عربی زبان کے محافظون نے اس کے برخلاف سخت تنقیدین کین، ایک طرف یہ طبقہ اس لسانی تجدد کے خلاف سخت اعتراضات کرتا تھا، دوسری طرف جدید تعلیم یافتہ اس بدیسی اسلوب پر مصر تھے، ان کا مقولہ تھا کہ

"الخطاء المشہور خیر من الصواب المہجور"

قدیم عربیت کے نقیبون مین حمزہ فتح اللہ اور ابراہیم یازجی نے اخبارات و رسائل اور عام کتابون کی زبان پر سخت تنقیدین کین، حمزہ فتح اللہ مصر کے سرکاری مدارس کے انسپکٹر تھے، اس لئے ان کو زبان کے عیوب و نقائص کی واقفیت کا زیادہ موقع ملا تھا، اور ابراہیم یازجی گو اخبار نویس لیکن لغوی تھے، اس لئے وہ قدیم زبان کے پرستار تھے، ان کی تنقیدون سے کسی نہ کسی حد تک زبان کی اصلاح ہوئی، اور نصاب تعلیم مین ادب و لغت کی تعلیم کا معیار بھی بہت بلند ہو گیا، مگر ضرورت تھی کہ عربی زبان کے قدیم اصول و قواعد کی پوری چھان بین کی جائے، اور زبان کے بنیادی امتیازات کو باقی رکھتے ہوے، ایسے اصول وضع کئے جائین، جن سے وقت کے ادبی مطالبات اور لسانی مقتضیات پورے ہو سکین، اور عربی زبان جدید علوم و فنون کی اصطلاحات اور دوسری چیزون مین دوسری زبانون کی دست نگر نہ رہے، ظاہر ہے کہ ہزارون الفاظ کا وضع کرنا، اسالیب بیان کی تصحیح زبان

کے قدیم اصول وضوابط میں مناسب ترمیم کرکے ان کو عصری ضروریات سے ہم آہنگ کرنا ایک فرد کا کام نہیں ہے، بلکہ اس کے لئے ادبا و علماے لغت کی ایک بڑی جماعت کی ضرورت تھی، چنانچہ حکومتِ مصر نے اس عظیم الشان کام کی طرف توجہ کی، اور دسمبر ۱۹۳۲ء میں ایک ادبی ولغوی اکیڈمی (مجمع اللغۃ العربیۃ الملکی) کی بنیاد ڈالی گئی، اور جنوری ۱۹۳۴ء سے باضابطہ کام شروع ہوا،

اس اکیڈمی کے ۲۰ ارکان ہیں، جن میں مصر، شام، عراق کے ادبار کے علاوہ یورپ کے پانچ مستشرقین بھی ہیں، ان میں جدید علوم وفنون کے ماہر بھی ہیں، اور عرب کے لغوی اور ادیب بھی ان کے علاوہ بہت سے ادبا، وفضلا اعزازی ارکان ہیں، جو مراسلت کے ذریعہ علمی وفنی حیثیت سے رائے دیتے ہیں،

اس اکیڈمی کے حسب ذیل مقاصد ہیں،

۱- عربی زبان کی اصل شکل اور اس کے بنیادی امتیازات کو قائم رکھنا،

۲- نئے علوم وفنون کے لئے عربی زبان کے قدیم اصول کو پیش نظر رکھ کر اصطلاحات اور نئے الفاظ وضع کرنا،

۳- موجودہ دور کے بڑھتے ہوئے ادبی تقاضوں کے مطابق ایک ایسا لغت مرتب کرنا جس میں صحیح الفاظ اور صحیح اسالیب بیان بتائے جائیں، اور غلط الفاظ اور غلط طریقۂ ادا کی تصحیح کیجائے،

۴- عربی ممالک کی مقامی بولیوں کی علمی تحقیق اور ان کے لہجوں پر علمی اور تحقیقی بحث کیجائے،

۱۹۳۴ء سے ۱۹۵۳ء تک اس کی آٹھ جلدیں شائع ہو چکی ہیں، ان کے علاوہ فنی مصطلحات کا ایک مجموعہ بھی ہے، ان میں چار جلدیں اکیڈمی کے ارکان سالانہ کی ہیں، بقیہ روئداد کی ہیں، روئداد میں ایک حصہ کی حیثیت قانونی ہے، یعنی علمی حیثیت سے بعض مسائل کے متعلق اکیڈمی کے فیصلے اور منظور کئے ہوئے اصول وضوابط ہیں، دوسرا حصہ غیر قانونی

جس مین اہلِ علم حضرات کی علمی و فنی بحثین ہین، اور علمی فیصلون کے متعلق کارروائیون کی تفصیل ہے،

اکیڈمی کے رسالہ (مجلۃ مجمع فواد الاول للغۃ العربیۃ) مین تمام منظور کردہ اصول وضوابط، مختلف علوم وفنون سے متعلق جدید الفاظ اور عربی زبان سے متعلق مفید علمی مقالات ہین،

عربی زبان کے قدیم اصول و قواعد مین بعض مناسب ترمیمین اور بعض جدید قواعد ہین، اکیڈمی نے جدید فنی اصطلاحات نیز نئے الفاظ وضع کرنے کے لئے تقریباً سات آٹھ سب کمیٹیان بنائی ہین، جن مین ہر فن کے ماہر خصوصی شریک ہین، ان سب کمیٹیون نے علوم وفنون سے متعلق بہت سے الفاظ وضع کئے ہین، اس کے پیش نظر تین قسم کے لغتون کی ترتیب و تدوین ہے، ایک مختصر ابتدائی مدارس کے لئے، دوسرا متوسط عام لوگون کے لئے، تیسرا مفصل جس مین الفاظ کے تاریخی تغیر کو ظاہر کرتے ہوے ہر لفظ سے متعلق بحث و تحقیق ہو گی،

ان روئدادون اور رسائل کا مطالعہ ہندوستان کے اہلِ علم اور اونچے درجون کے طلبہ کے لئے مفید ہے آئندہ نمبر مین ان مجلات کے مضامین اور اصول وضوابط کے متعلق خیالات پیش کئے جائین گے،

(باقی)

---

# عائشہؓ

اُمّ المومنین حضرت عائشہؓ صدیقہ کے حالاتِ زندگی اور ان کے مناقب و فضائل واخلاق اور ان کے علمی کارنامے اور ان کے اجتہادات اور صنفِ نسوانی پر ان کے احسانات اسلام کے متعلق ان کی نکتہ سنجیان اور معترضین کے جوابات، (طبع سوم باضافہ حواشی)

قیمت:۔ ہے

ضخامت:۔ ۳۹۰ صفحے،

"منیجر"

# مطبوعات جدیدہ

**تاجدار دو عالم** مترجمہ جناب مولوی ظہوری جدانی صاحب تقطیع اوسط ضخامت ۲۳۹ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر قیمت مجلد سہر سکہ حالی ؎۲ کلدار، پتہ نفیس اکیڈمی، عابد روڈ، حیدرآباد دکن،

عبد الرحمن عزام بک مصر کے مشہور صاحب قلم اور مشرقی و مغربی دونوں علوم کے فاضل ہیں، قاہرہ کی نشرگاہ سے سیرت نبوی پر انھون نے پندرہ مقالے نشر کئے تھے جن کو بطل الابطال کے نام سے کتابی صورت مین شائع کر دیا گیا تھا، تاجدار دو عالم اسی کا ترجمہ ہے، یہ سیرت ایک خاص طرز سے لکھی گئی ہے، اس مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سوانح کے بجائے آپ کے اخلاق و سیرت اور اوصاف و کمالات سے آپ کی پیغمبرانہ عظمت اور اخلاقی مرتبہ دکھایا گیا ہے، اور آپ کی شجاعت، جہاد، تدبیر و سیاست، زہد و قناعت، حلم و بردباری، عفو و درگذر، عبدیت و بندگی، رافت و رحمت اور فصاحت و بلاغت وغیرہ کے واقعات کو نہایت مؤثر اور دلنشین انداز مین پیش کیا گیا ہے، اور آخر مین اسلامی تبلیغ اور اس کے اثرات و نتائج دکھائے گئے ہین، واقعات سب حدیث و سیرت کی مستند کتابون سے ماخوذ ہین، مغربی علوم سے متاثر سیرت نگارون مین عام طور سے یہ نقص پایا جاتا ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف ایک مصلح رفارمر اور محسن عالم کی حیثیت سے پیش کرتے ہین، آپ کی پیغمبرانہ عظمت اور تقدس کا لحاظ کم رہتا ہے، اس کتاب مین بھی گو کہین کہین الفاظ کے استعمال مین بے احتیاطی ہو گئی ہے، تاہم بڑی حد تک اس نقص سے

پاک اور بڑے خلوص عقیدت سے لکھی گئی ہے، مصنف نے خلق نبوی کے واقعات کو اس موثر انداز مین لکھا کہ جنھین پڑھکر ایک غیر مسلم بھی متاثر ہوئے بغیر نہین رہ سکتا، اور مسلمان کے دل مین ایمان کی تازگی پیدا ہوتی ہے، ترجمہ بھی نہایت سلیس اور شستہ ہے، لائق مترجم نے کتاب کو اردو کے قالب مین ڈھال دیا ہے، بعض مقامات پر الفاظ کے استعمال مین البتہ لغزش ہوگئی ہے، مثلاً حضرت عمرؓ قبل از اسلام بُری صحبتون اور شریر لوگون کی صحبتون مین زندگی بسر کرتے تھے، یا سختی و شرارت مین مشہور تھے، گو یہ واقعہ قبل از اسلام سے متعلق ہے، لیکن اس قسم کے الفاظ حضرت عمرؓ کے احترام کے خلاف ہین، اس مفہوم کو دوسرے الفاظ مین بھی ادا کیا جا سکتا تھا، فصاحت نبوی کے باب مین ترجمہ کے ساتھ اصل عربی عبارتون کو نقل کرنے کی ضرورت تھی اس لئے کہ ترجمہ سے فصاحت کا پورا اندازہ نہین ہوتا، ان خفیف فروگذاشتون سے قطع نظر کتاب اس لائق ہے، کہ ہر مسلمان کے مطالعہ مین آئے،

**فلسفۂ ایمان** از مولانا سید سلیمان ندوی، تقطیع چھوٹی، ضخامت ۴۰ صفحے، کاغذ کتابت وطباعت بہتر، قیمت مجلد ۸ر، پتہ ادارہ دعوۃ الحق، بیگم بازار کوچہ گھاس منڈی، حیدر آباد دکن،

حضرت الاستاذ مدظلہ نے سیرۃ النبی جلد چہارم مین ایمان پر جو بحث لکھی تھی، اس کا ایک حصہ تھوڑی سی ترمیم کے ساتھ معارف مین شائع ہوا تھا، اب موصوف کی مزید ترمیم کے بعد ادارہ دعوۃ الحق نے اس کو رسالہ کی شکل مین شائع کیا ہے، اس مین قومون اور ملتون کی تعمیر و تنظیم کا فلسفہ بیان کیا گیا ہے، اور ان کی بقا مین اُن کے بنیادی تصورات وعقائد کی کی اہمیت ظاہر کرکے اسلامی عقائد کی خصوصیات اور ان کی حکمتون پر روشنی ڈالی گئی ہے، ایک مسلمہ حقیقت ہے، کہ جماعتون کا وجود اور ان کی بقاء اور ترقی کا مدار خواہ وہ قومین ہون یا فرقے اور مذاہب، چند ذہنی تصورات کے اذعان ویقین پر ہے، جسے اسلامی اصطلاح مین ایمان وعقیدہ اور

موجودہ اصطلاح مین کریڈ سے تعبیر کیا جاتا ہے، انہی عقائد پر قومون کی زندگی اور موت کا دارومدار ہوتا ہے، ان پر اعتقاد راسخ اور ان کے مطابق عمل سے وہ ترقی کرتی اور آگے بڑھتی ہین، اور ان مین ضعف سے زوال پذیر ہوکر ختم ہوجاتی ہین، اس لئے کوئی قوم عقیدہ اور کریڈ سے خالی نہین ہے، لیکن ان سب کے عقائد خالص مادی اور نسل و وطن کے تنگ دائرے مین محدود ہین، اس لئے اُن سے کسی بلند نصب العین کے حصول کی توقع اور ان مین عالمگیر بننے کی صلاحیت نہین، اور ان دونون خامیون کے تباہ کن نتائج دنیا کی نگاہون کے سامنے ہین، موجودہ دور کا شاہکار یعنی اشتراکیت کا عقیدہ تو اور بھی خالص مادی اور اس کی بنیاد تمامتر پیٹ اور روٹی اور دولت کی مساوی تقسیم پر ہے، اور ایک خالص مادی اور محدود اقتصادی نظریہ پوری زندگی کا نظام نہین بن سکتا، صحیح عقیدہ کے لئے ضروری ہے کہ وہ نسل و وطن کے اندر محدود نہ ہو، بلکہ ان تفرقون کو مٹا کر عالمگیر برادری قائم کرسکے، اس کی بنیاد خالص مادی اغراض پر نہ ہو، جو حالات کی تبدیلی کے ساتھ بدلتی رہتی ہین، بلکہ ایسے اخلاق پر ہو جو انسانون کو برائیون سے روک سکے اور نیکی اور بھلائی کی تلقین کرسکے، خالق سے مخلوق کا تعلق اور ہم جنسون کے ساتھ محبت و ادائے حقوق کا جذبہ پیدا کرسکے، ایسا عقیدہ صرف اسلام ہے، اور اسی پر انسانون کی دنیوی اور اُخروی فلاح منحصر ہے، اس رسالہ مین انہی امور کو علمی استدلال کے ساتھ تفصیل سے پیش کیا گیا ہے، اور اسلامی عقیدۂ ایمان کی اہمیت اُس کے اجزاء کی حکمتون اور اس پر یقین و عمل کے نتائج کو وضاحت کے ساتھ دکھایا گیا ہے، یہ رسالہ گو مختصر ہے، لیکن اس مین اسلامی عقائد کی حکمتون کی روح آگئی ہے،

**تنقیدات** از جناب ابوالاسلام نعیم صدیقی صاحب تقطیع اوسط ضخامت ۱۳۲ صفحے، کاغذ، کتابت و طباعت بہتر ضخامت ۱۴۴، صفحات قیمت مجلد عہ، پتہ مکتبہ نشاۃ ثانیہ چنچل گوڑہ، حیدرآباد دکن،

مصنف روشناس صاحب قلم ہین، اور دین و ملت کا درد اور مسلمانون کی دینی و اخلاقی اصلاح

کا جذبہ رکھتے ہیں، تنقیدات ان کے اصلاحی مضامین کا مجموعہ ہے، اس میں حسب ذیل مضامین ہیں، نیا نظام، نیا انسان، کھوٹی دھات، کھوٹے سکے، تبلیغ اسلام، اشتہاری وعظ، عمل عمل کی بے معنی پکار، مسلمانوں کی اجتماعی نفسیات، اپنی بھی عید ہو گی، مجددین آستے، دو دو باتیں، ملوکیت کا الزام اسلام پر، اسلام اور جمہوریت، دعوت حق اور اقتصادی مسئلہ ہندوستان کو الٹی میٹم، ان مضامین میں مسلمانوں کے مروجہ رسمی مذہب، ان کی اخلاقی کمزوریوں، غیر اسلامی زندگی، اور اسلامی تعلیمات کی غلط تعبیر وغیرہ مختلف پہلوؤں پر تیز و تند تنقیدیں ہیں، مصنف کے اخلاص و حسن نیت میں شبہ نہیں، ان کا دینی جذبہ لائق ستائش ہے، ان کے خیالات اور مقصد سے کسی کو اختلاف نہیں ہو سکتا، لیکن تبلیغ و اصلاح کے لئے طعن و طنز کا طریقہ کچھ زیادہ مفید نہیں، اس کا انداز خریفانہ اور مخالفانہ نہیں، بلکہ دوستانہ اور ہمدردانہ ہونا چاہئے، بعض مضامین کا لہجہ بھی متانت سے گرا ہوا ہے، تاہم یہ کتاب اصلاحی نقطۂ نظر سے قابل قدر ہے،

**رموز اقبال**، از ڈاکٹر میر ولی الدین استاذ جامعہ عثمانیہ، تقطیع اوسط ضخامت ۱۸۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر قیمت مجلد کلدار عہ سکہ عثمانیہ ؏ پتہ :- ادارۂ نشریات اردو، حیدرآباد دکن،

مصنف نے تعلیمات اقبال کے بعض اہم مسائل، فلسفۂ خودی، نظریہ عقل و عشق، حدیث جبر و قدر، عہد حاضر کے انسان اور مسلمان کی زندگی کے متعلق اقبال کے تصورات اور ان کی تشریح پر جو مضامین لکھے رموز اقبال ان کا مجموعہ ہے، جیسا کہ فاضل مصنف نے دیباچہ میں لکھا ہے، کہ ان مضامین میں دانائے راز اقبال سے یہ معلوم کرنے کی کوشش کی گئی ہے، کہ عہد حاضر کی تہذیب نے انسان کی ذہنیت میں کیا انقلاب پیدا کیا، اس کے تصورات، نظریات، عقائد، اقوال و اعمال میں کیا تغیر پیدا کیا، مسلمان کی زندگی اصل میں کیا ہے، اس کے عقائد کیا ہیں، اور اعمال کی نوعیت کیا ہے، عقل و عشق کا اس کی زندگی میں کیا مقام ہے، اس کے علم کی بنیاد کیا ہے، اور ایمان پر اس کے اعمال کا انحصار کس حد تک ہے،

قرآن کریم نے اس کی خودی کا اس کو کیا علم بخشا ہے، خودی کے عرفان کے بعد مسلمان مین کیا تغیر پیدا ہوتا ہے، یقین و عمل کے لحاظ سے کیا انقلاب پیدا ہوتا ہے، اپنی حقیقت و ماہیت سے واقف ہو کر انسان کے نقطۂ نظر مین کیا تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے، خود کو نقیرا مین اور خلیفہ مان کر انسان کس طرح آفاق کو اپنے اندر سمو لیتا ہے اور کائنات کو مسخر کر لیتا ہے، اقبال کے نازک اور دقیق مسائل کو سمجھنے کے لئے انہی کی جیسی جامعیت کی ضرورت ہے جو کم لوگون کو حاصل ہے، اس لئے اس کی تشریح مین اچھے اچھے ٹھوکر کھا جاتے ہین، فاضل مصنف اقبال ہی کی طرح مشرقی اور مغربی علوم کے جامع ہین، اور حکیمانہ دماغ اور فلسفیانہ ژرف نگاہی کے ساتھ دل آگاہ اور چشم بینا رکھتے ہین، اور ان کی کوئی تحریر فلسفیانہ فکر و استدلال کے ساتھ ایمان کی لذت سے خالی نہین ہوتی، یہ خصوصیت ان تمام مضامین مین بھی موجود ہے، بعض مباحث ایسے دقیق ہو گئے ہین، کہ خود ان کی تشریح کی ضرورت ہے، یہ مضامین اقبالیات سے ذوق رکھنے والون کے مطالعہ کے لائق ہین،

**مولانا ابو الکلام آزاد**، از جناب ابوسعید صاحب بزمی ایم اے، تقطیع چھوٹی ضخامت ۱۱۲ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر قیمت مجلد عہ، پتہ اقبال اکیڈمی نمبر ۴ ۵ سرکلر روڈ بیرون موچی دروازہ لاہور،

ابوسعید صاحب بزمی سابق اڈیٹر اخبار مدینہ نے آٹھ نو سال پیشتر ۱۹۳۶ء مین مولانا ابو الکلام کے دولت کدہ پر اُن سے کئی ملاقاتین اور مختلف سیاسی مسائل پر اُن سے گفتگو کی تھی، ان ملاقاتون کا حال انھون نے اسی زمانہ مین مدینہ مین شائع کیا تھا، اب اقبال اکیڈمی نے اس کو کتابی شکل مین شائع کر دیا ہے، اس کتاب مین دو قسم کے معلومات ہین ایک ہندوستان اور مسلمانون کی سیاست کے متعلق مولانا کے خیالات اور ان کا نقطۂ نظر معلوم و مشہور ہے کانگریس کی تنگ نظری اور مسلمانون کی جداگانہ تنظیم کی ضرورت کے متعلق مولانا نے جو رائے ظاہر کی ہے، وہ اگرچہ عام طور پر مشہور نہین ہے، لیکن نئی نہین ہے، اور انھون نے بارہا پرائیوٹ صحبتون مین معتمد علیہ اشخاص سے اس قسم کے خیالات ظاہر کئے ہین، مولانا کی موجودہ سیاست مسلمانون کی

اکثریت کے خواہ کتنی ہی خلاف ہو لیکن ان کے متعلق کبھی یہ تصور نہیں کیا جا سکتا، کہ وہ اپنی راے کے مطابق مسلمانون کے مفاد کو نظر انداز کر سکتے ہین، دوسرے مولانا کے متعلق مصنف کے ذاتی جذبات و تاثرات اس پہلو سے کتاب کا صفحہ صفحہ مولانا کے ساتھ مصنف کے جذبات عقیدت سے لبریز ہے، مولانا کے اوصاف و کمالات سے ان کے مخالفین کو بھی انکار نہین ہوسکتا، لیکن غلو و مبالغہ ہر چیز کو بد نما بنا دیتا ہے، جس کی متعدد مثالین اس کتاب مین موجود ہین، مثلاً "مشرق و مغرب کے بڑے بڑے دعویداران علم و فضل آتے ہین، اور اس سے (مولانا) بات کرکے جب لوٹتے ہین، تو بے اختیار پکار اٹھتے ہین، کہ ہم نے مشرق و مغرب مین اس سے بڑا فاضل کوئی نہین دیکھا، یا ایک جگہ لکھتے ہین، غور کیجئے دنیا کی تاریخ مین آپ نے کوئی ایسی شخصیت دیکھی ہے اس کا جواب یقیناً نفی مین ہے (ص)، اس قسم کا مبالغہ خود مصنف کی متانت تحریر کے خلاف ہے،

**روح صہبائی** از جناب اثر صہبائی تقطیع اوسط ضخامت ۱۲۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر، قیمت مجلد عا، پتہ تاج محل پبلشرز جمون کشمیر،

جناب اثر صہبائی اور ان کی شاعری کی شہرت تعارف سے مستغنی ہے، ان کے کلام کے کئی مجموعے شائع ہو چکے ہین، روح صہبائی نیا اسم با مسمیٰ مجموعہ ہے، اس مین انھون نے مختلف عنوانون کے ماتحت علٰحدہ علٰحدہ ہر دور کا اپنا منتخب اور پسندیدہ کلام تاریخی ترتیب کے ساتھ جمع کر دیا ہے، اس سے ان کی شاعری کا تدریجی ارتقاء اور اس مین وقتاً فوقتاً جو تغیرات ہوئے، سامنے آجاتے ہین، مصنف کی مشق سخن پر اتنی مدت گذر چکی ہے، کہ ان کو بلا تکلف کہنہ مشق کہا جا سکتا ہے، ان کو ہر صنف پر پوری قدرت، اور ان کے کلام مین بڑی نیرنگی ہے، چنانچہ اس مجموعہ مین ملبند اور پاکیزہ غزلین بھی ہین، حکیمانہ اور فلسفیانہ رباعیان بھی اور موثر و دلکش نظمین بھی، جناب اثر کی صہباے شاعری ابتدا ہی سے پرکیف تھی، اب یہ شراب دو آتشہ ہو کر اور زیادہ تیز ہو گئی ہے، اور یہ مجموعہ تو اُن کے کلام کا خلاصہ اور عطر ہے، امید ہے کہ اصحاب ذوق اس سے لطف اندوز ہون گے،

"م"

جلد ۵۸ ماہ شوال المکرم ۱۳۶۵ھ مطابق ماہ ستمبر ۱۹۴۶ء عدد ۳

## مضامین

# شذرات

آج کل خاکسار بھوپال مین ہے اور عجب نہین کہ یہ اقامت کچھ دراز ہو، واقعہ یہ ہے کہ وسط ہند کے ظلمت کدہ مین یہی ایک اسلامی مرکز ہے، یہان علم کی مشعل حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی کے خاندان سے مولانا عبد الحیٔ صاحب بڈھانوی کے صاحبزادہ مولانا عبد القیوم صاحب بڈھانوی لائے، اور معرفت کا نور حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے خانوادہ کے چشم و چراغ حضرت شاہ رؤف احمد صاحب مجددی جو حضرت شاہ غلام علی صاحب دہلوی کے خلیفہ تھے، لائے، اور بحمد اللہ کہ یہ چراغ اب بھی روشن ہے، پھر منشی جمال الدین خان مدار المہام اور نواب صدیق حسن خان کے زمانہ مین عرب و ہند کے بہت سے علما، و فضلار کا یہان مجمع تھا جن کی یاد بھی اب فراموش ہو چکی ہے،



زمانہ کا جو انقلاب عہد انگریزی سے شروع ہوا، اس کے اثرات آخر کار اسلامی ریاستون مین بھی پہنچے، اور انگریزی تعلیم کے سامنے علوم عربی و مشرقی کا زوال دیکھتے دیکھتے آنکھون کے سامنے ہو گیا، بھوپال جو کبھی علما، اور طلبہ کی منزل مقصود تھا، نئی تعلیم کے فروغ نے اس کو بالکل ماند کر دیا، یہان تک کہ یہان کے عربی و مذہبی مدرسے تنزل کی انتہا کو پہنچ گئے، اور درسگاہین جو کبھی علما، اور طلبہ سے معمور تھین، ویران ہو گئین، اور وہ شہر جو کبھی اپنے علمی کارنامون کے سبب سے شہرۂ آفاق تھا، اپنے مرتبہ سے گر گیا،



اعلیٰ حضرت فرمانروا ے بھوپال کو سات آٹھ سال سے بھوپال کے اس انحطاط اور تنزل کا احساس ہے، چنانچہ چھ سات برس ہوئے کہ انھون نے چند علما، اور اہل تعلیم کی ایک مجلس مقرر کی تھی جس کی صدارت پر اس ہیچمدان کو نامزد فرمایا تھا، اس مجلس نے ان مدارس کے لئے نیا نصاب بنایا، اور ان کی اصلاح و تنظیم کے لئے کچھ ضوابط بنائے، دوسرے سال پھر یہ مجلس طلب ہوئی جس مین مقامی اور بیرونی اصحاب علم اس حقیر کی صدارت مین

پھر جمع ہوئے اور ان مدارس کے لئے فنون کی تعیین کی اور ہر فن کے مدرسین کی تعداد مقرر کی اور ان کی تنخواہ، مصارف کا پورا موازنہ (بجٹ) تیار کیا، یہ موازنہ امسال ریاست کے مالی اور انتظامی اداروں کی بحث وتمحیص اور فرمانروائے بھوپال کی پیشی سے منظور ہوا، اور اس کے لئے چالیس ہزار کی رقم بجٹ مین رکھی گئی،

ایک سال سے زیادہ ہوا کہ اعلیٰ حضرت نے مجھے یاد فرمایا، اور مجھ سے یہ خواہش کی کہ ان مدارس کا جو خاکہ میری صدارت مین بنا ہے مین ہی اس کو عملی صورت مین بھی لاؤن، اور اظہار فرمایا کہ مین چاہتا ہون کہ بھوپال جس طرح پہلے ان علوم کا مرکز تھا، پھر ہو جائے" مجھ پر اعلیٰ حضرت کے اس فقرے کا بڑا اثر ہوا، اور مین نے ان کے اس بلند جذبہ کی بڑی قدر کی، اور اسی احساس سے متاثر ہو کر مین نے عرض کیا کہ گو میری صحت اچھی نہین اور دار العلوم ندوہ اور دار المصنفین کی ذمہ داریون سے گرانبار رہون، تاہم ارشاد والا کے مطابق مین سال ڈیڑھ سال یہان رہ کر ان مدارس کی خدمت کرون گا،

چنانچہ اسی کے مطابق اس سال اپریل ۱۹۴۶ء کے وسط مین مجھے بھوپال آنے کی دعوت دی گئی، لیکن مین اپنی مصروفیتون کے سبب اخیر جون مین یہان پہنچا، اور یکم جولائی سے جو یہان کے تعلیمی سال کے آغاز کا زمانہ ہے، مین نے اپنا کام شروع کر دیا، اس اثنار مین دار القضاء اور بعض دوسرے صیغے بھی میرے حوالہ کئے گئے جن کا گو مین اہل نہین مگر ان کی خدمت کا جذبہ اپنے دل مین پاتا ہون، اور جی چاہتا ہے کہ ان صیغون کو جو ریاستون مین ان کی شان کے مطابق نہین ہین، ایسی ترقی دی جائے کہ وہ ریاستون کے دوسرے ترقی یافتہ صیغون کے برابر ہو جائین،

اسی سلسلہ مین سرکار بھوپال سے تالیف وتصنیف اور مفید کتابون کی طبع واشاعت کی غرض سے پانچ سو ماہانہ کی امداد بھی منظور کی گئی ہے تاکہ اس سے غیر مطبوعہ عربی و فارسی کتابون کی اشاعت کا سلسلہ جاری کیا جائے اور مفید اردو کتابون کی تالیف واشاعت عمل مین آئے، اور یہ کام بھی میری ہی نگرانی مین دیا گیا، چنانچہ اس کی بعض تجویزین پیش ہین

اس سلسلہ مین بے شبہہ کچھ زمانہ تک مجھے بھوپال مین قیام کرنا پڑے گا، لیکن ریاست نے یہ منظور کیا ہے کہ دار العلوم اور دار المصنفین کی نگرانی اور دیکھ بھال کے لئے سال مین تین چار بار مجھے

لکھنو اور اعظم گڈھ آنے جانے کی اجازت رہے گی، وافوض امری الی اللہ ان اللہ رؤف بالعباد،

---

ہمارے دوست مولوی عبد الماجد صاحب دریابادی رکن دار المصنفین نے ہمیشہ میری طویل غیر حاضری کے زمانہ میں، دار المصنفین کی علمی نگرانی کی ہے، چنانچہ میرے سفر یورپ کے زمانہ میں آٹھ ماہ کے قریب اور سفر حجاز کے موقع پر تین ماہ تک دار المصنفین اور معارف کی نگرانی فرمائی ہے، اور اس وقت بھی جب میں بھوپال میں ہوں ارکان دار المصنفین کی خواہش پر انھوں نے اس خدمت کو قبول کیا ہے، اللہ تعالیٰ ان کو اس کی جزائے خیر دے،

---

احباب سے درخواست ہے کہ ان میں سے جو صاحب ذاتی طور سے مجھ سے خط و کتابت کرنا چاہتے ہیں، وہ بھوپال کے پتہ سے کریں لیکن معارف سے متعلق ہر قسم کی مراسلت صرف اڈیٹر کے نشان سے اعظم گڈھ اور دار المصنفین سے متعلق مراسلت مہتمم دار المصنفین اعظم گڈھ کے نام سے کی جائے، اور ان دونوں میں میرا نام نہ لکھا جائے، ورنہ تعمیل میں وقت ہوگی،

---

دار المصنفین میں پرانی کتابوں کے ذخیروں کے ختم ہو جانے کے سبب سے ان کی دوبارہ اشاعت کا کام اتنا بڑھ گیا ہے کہ نئی کتابوں کی اشاعت کا کام التوا میں پڑ رہا ہے، اسی لئے اس بات کی کوشش کی جارہی ہے کہ مطبع کے سامان کو بڑھایا جائے، چنانچہ نئی مشینوں کی خریداری اور تلاش کا کام جاری ہے، اگر مقصد کے مطابق مشین مل گئی تو انشاء اللہ نئی کتابوں کی اشاعت کا کام بھی شروع کر دیا جائیگا،

---

دار المصنفین میں بعض نئے رفقا کا اضافہ ہوا ہے، گذشتہ سال سے مولوی حافظ مجیب اللہ صاحب ندوی دار المصنفین کی رفاقت میں ہیں جن کا مضمون "سرہند" معارف کی پچھلی اشاعتوں میں نکلا ہے اور اب مولوی وحید احمد صاحب ندوی اور مولوی وحید الرحمٰن صاحب ندوی کا انتخاب ہوا ہے، یہ دونوں صاحب دار المصنفین میں آگئے ہیں اور کتابوں کے مطالعہ میں مصروف ہیں،

---

# مقالات

## علماے اسلام کا اخلاق

از

مولانا عبدالسلام ندوی

(سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو معارف ماہ جولائی)

"گذشتہ نمبرون مین علماے اسلام کے جو محاسن اخلاق بیان کئے گئے ہین، ان سے یہ اندازہ ہوا ہوگا، کہ دور صحابہ و تابعین مین علما کے جو مخصوص محاسن اخلاق تھے، وہ کم و بیش ہر دور مین ان مین موجود رہے لیکن جون جون زمانہ گذرتا گیا، ان مین چند اخلاقی معائب بھی پیدا ہوتے گئے، ان کے محاسن اخلاق پیش کرنے کے بعد ان کے معائب پر بھی اس حیثیت سے نگاہ ڈالنا مفید ہے، کہ ہم یہ غور کرسکین کہ آج بھی ہم مین یہ عیوب کہانتک موجود ہیں اور اگر ہین تو ہمکو انکی اصلاح کرنی چاہئے:

اسلام کی اخلاقی تاریخ مین سب سے پہلے امام غزالی نے ان معائب پر نگاہ ڈالی ہے اور علما کے ہر گروہ کی اخلاقی برائیان دکھلائی ہین، اور احیاء العلوم مین ایک خاص باب باندھا ہے، جس کی سرخی ہی "بیان اصناف المغترین" اس مین ان لوگون کی اخلاقی حالت بیان کی ہے جن کو اپنی نسبت دھوکا ہوتا ہے اور وہ غلطی سے اپنے عیب کو ہنر سمجھتے ہین، اس مین انھون نے علما کے مختلف گروہ قرار دیئے ہین، اور ہر گروہ کے اخلاقی معائب بیان کئے ہین، چنانچہ لکھتے ہین کہ

ان مین ایک گروہ تو وہ ہے، جو ہمیشہ ظاہری عبادات مین مشغول رہتا ہے، اور گناہون سے اجتناب کرتا ہے لیکن اس کا دل صفاتِ مذمومہ سے پاک نہین ہوتا، مثلاً غرور، حسد، ریا، شہرت پسندی، ریاست طلبی اور اپنے ہمسرون کو نقصان پہنچانا، یہانتک کہ ان مین بعض لوگون کو یہ بھی معلوم نہین کہ یہ اوصاف مذموم ہین،

دوسرا گروہ وہ ہے جو یہ جانتا ہے کہ شریعت مین یہ اخلاق مذموم ہین لیکن خود پسندی کی وجہ سے اس کو اپنے یہ اخلاقی معائب نظر نہین آتے، اور وہ اپنے آپ کو انسانون سے بالاتر سمجھتا ہے، اور جب اس مین غرور، جاہ پسندی، اور ریاست طلبی کی علامتین ظاہر ہوتی ہین، تو کہتا ہے کہ یہ غرور نہین ہے، یہ علم و دین کے عزو شرف کا اظہار اور دین کی حمایت ہے، اگر مین ادنیٰ درجے کے کپڑے پہنون، ادنیٰ درجہ کی مجلس مین بیٹھون تو دشمنان دین اس پر خوش ہون گے، اور میری ذلت، اسلام کی ذلت ہوگی، لیکن وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کی حالت کو بھول جاتا ہے، کہ انھون نے کس تواضع اور فقر و مسکنت کے ساتھ اسلام کی حفاظت کی ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ جب شام مین نہایت معمولی کپڑے پہن کر آے، تو لوگون نے اس پر نکتہ چینی کی، لیکن انھون نے کہا کہ خدا نے ہم کو اسلام سے معزز کیا ہے، اس لئے ہم اس کے سوا اور کوئی عزت نہین چاہتے، اسی طرح جب وہ اپنے ہمسرون کے ساتھ حسد کا اظہار کرتا ہے، تو یہ نہین سمجھتا کہ یہ حسد ہے، بلکہ یہ سمجھتا ہے کہ یہ غم و غصہ محض حق کے لئے ہے، اسی طرح جب وہ اپنے علم و عمل کی نمائش کرتا ہے، اور اس کو ریاکاری کا شبہہ پیدا ہوتا ہے تو کہتا ہے حاشا یہ ریاکاری نہین ہے، بلکہ علم و عمل کے اظہار سے میرا مقصد یہ ہے کہ لوگ میری اقتدا کر کے دین کا راستہ پائین، اور عذاب الٰہی سے نجات حاصل کرین، لیکن اگر لوگ دوسرے عالم کی اقتدا کرنے لگین تو وہ اس پر خوش نہ ہوگا، اور اس حالت مین شیطان اسکو یہ دھوکا دیگا، کہ اگر لوگ مجھ سے ہدایت حاصل کرتے تو اس کا ثواب مجھ کو ملتا، لیکن اگر کوئی پیغمبر اس کو یہ بتائے، کہ گمنامی اور علم کے چھپانے مین اس کے ظاہر کرنے سے زیادہ ثواب ملے گا، اور اس کے ساتھ اگر

قید کرکے بیڑیوں مین جکڑا دیا جائے، تو وہ قید وبند سے نکلنے کی تدبیرین کرے گا، تاکہ پھر درس کے مسند اور وعظ کے منبر پر چڑھ کر اپنی ریاست کا اظہار کر سکے، وہ بادشاہون کے دربار مین جاتا ہے، اُن سے دوستانہ تعلقات رکھتا ہے، ان کی مدح وثنا کرتا ہے، اور ان کے ساتھ یہ تواضع پیش آتا ہے، اور جب اس کے دل مین یہ بات کھٹکتی ہے کہ ظالم بادشاہون کے ساتھ یہ تواضع پیش آنا حرام ہے، تو شیطان اس کو دھوکا دیتا ہے کہ یہ تو اس وقت ہے جب اُن سے مال کی خواہش کی جائے، لیکن تمھارا مقصد تو مسلمانون کی سفارش کرنا اور ان کو نقصان سے بچانا ہے،

غرض اسی طرح امام صاحب نے متکلمین، فقہا، اہل حدیث، وعاظ اور اہل ادب، سب کے اخلاق پر تنقید کی ہے، اور نتیجہ نکالا ہے کہ یہ لوگ نفس کے دقیق اخلاقی معائب سے ناواقف ہین، اور ان علوم سے ان کا مقصد صرف شہرت طلبی اور جاہ پسندی ہے، اور بعض واقعات سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، چنانچہ حافظ ذہبی نے شیخ الاسلام حافظ ابو اسمٰعیل (المتوفی ۴۸۱ھ) کے حال مین لکھا ہے کہ وہ اپنی مجلس مین عمدہ کپڑے پہن کر اور قیمتی سواری پر سوار ہو کر جاتے تھے، اور کہتے تھے کہ "مین دین کی عزت بڑھانے اور اس کے دشمنون کے ذلیل کرنے کیلئے ایسا کرتا ہون، تاکہ وہ میرے اعزاز اور شان وشوکت کو دیکھین تو اسلام کی طرف مائل ہون"، پھر جب اپنے گھر مین آتے تھے، تو وہ گدڑی پہن کر خانقاہ مین صوفیون کے ساتھ بیٹھ جاتے تھے، ان کے ساتھ کھانا کھاتے تھے، اور ان سے کسی چیز مین امتیاز نہین حاصل کرتے تھے"[۱]

امام سفیان ثوری کا قول ہے کہ "علم حدیث کی تحصیل موت کا زاد راہ نہین ہے، بلکہ وہ نفس کے مشغول رکھنے کا ایک حیلہ ہے"، حافظ ذہبی اس قول کو نقل کرکے لکھتے ہین کہ انھون نے بالکل سچ کہا کیونکہ علم حدیث کی تحصیل اور چیز ہے اور حدیث اور چیز، علم حدیث کی تحصیل ایک عرفی نام ہے، جو

---

[۱] تذکرۃ الحفاظ جلد ۳ صفحہ ۳۵۱،

اُن امور پر مشتمل ہے، جو ماہیت حدیث پر زائد ہین، اور زیادہ تر ان امور سے محدث اپنے دل کا شوق پورا کرتا ہے، مثلاً عمدہ نسخون کا حاصل کرنا، معالی کی تلاش کرنا، شیوخ کی تعداد کا بڑھانا، خطاب ولقب اور تعریف سے خوش ہونا، روایت کرنے کے لئے طول عمر کی آرزو کرنا، اور چند ایسے امور مین سب سے منفرد ہونا، جو اغراض نفسیانہ کے لئے نہ کہ اعمال ربانیہ کے لئے ضروری ہین، جب علم نبوی کی تحصیل ان آفات مین گھری ہوئی ہے، تو تم کو اخلاص کیونکر حاصل ہوسکتا ہے، اور جب علم آثار خدشات سے محفوظ نہین، تو علم منطق، جدل اور حکمت کی نسبت تمھارا کیا خیال ہے، ؟ جو ایمان کو سلب کر لیتے ہین اور شکوک وحیرت پیدا کرتی ہین[۵]، اسی نکتے کو امام غزالی ان الفاظ مین بیان کرتے ہین، کہ "ان مین بعض لوگ شہرون مین گھومتے ہین، اور شیوخ کو دیکھتے ہین، تاکہ وہ یہ کہہ سکین کہ بنی فلان سے روایت کرتا ہون، اور مین نے فلان کو دیکھا ہے، اور میرے پاس ایسی اسناد ہین، جو اورون کے پاس نہین ہین"،

علماء کی اخلاقی حالت پر مناظرون کے عام رواج کا نہایت مضر اثر پڑا، دور عباسیہ تک تو یہ مناظرے علم کلام کے مسائل کے متعلق ہوا کرتے تھے، لیکن جب ان کی وجہ سے سخت تعصب پھیل گیا، اور جنگ وخونریزی تک نوبت پہنچ گئی، تو مناظرے کے لئے فقہ کا میدان انتخاب کیا گیا، اور زیادہ تر امام شافعی اور امام ابوحنیفہ رح کے اختلافی مسائل کے متعلق مناظرے ہونے لگے، غالباً اس تخصیص کی وجہ یہ ہوگی کہ دوسرے مذاہب مین عقلی زورآزمائی کا موقع بہت کم ملتا تھا، امام ابوحنیفہ اور امام شافعی کے مذہب مین عقل وقیاس کی آمیزش نے طباعی اور احتمال آفرینی کے مواقع زیادہ پیدا کر دیئے تھے، اس لئے مناظرے کے لئے یہ دونون مذاہب زیادہ موزون تھے، بہرحال ان دونون مذاہب کے درمیان مناظرے کا عام

---

[۵] تذکرۃ الحفاظ جلد اول ص ۱۸۵

رواج ہوا، اور امرا و وزرار کے سامنے اس قسم کی مجلسین منعقد ہونے لگین، اونھون نے اس قدر وسعت حاصل کی کہ ماتمی حلقے بھی ان سے خالی نہ رہے، ابوالولید باجی کا بیان ہے کہ بغداد مین یہ رسم ہے کہ جب کسی کا کوئی محبوب عزیز مرجاتا ہے تو وہ چند دن اپنے محلے کی مسجد مین اپنے پڑوسیون اور عزیزون کے ساتھ اس کے ماتم مین بیٹھتا ہے، اور سوگ کے دن یا تو قرآن مجید کی تلاوت مین گذارے جاتے ہین، یا فقہا کے درمیان مناظرے کرائے جاتے ہین[۱]، یہ طریقہ اگرچہ علم وفن کی ترقی کے لئے نہایت مفید تھا لیکن اس سے علما، مین بہت سی بداخلاقیان پیدا ہوگئین، امام غزالی نے احیاء العلوم مین ان کی جو تفصیل کی ہے اس کا خلاصہ حسب ذیل ہے،

۱۔ حسد، کوئی مناظر حسد سے خالی نہین ہوتا، کیونکہ وہ کبھی غالب ہوتا ہے، اور کبھی مغلوب، کبھی اس کے کلام کی تعریف ہوتی ہے، اور کبھی دوسرے کا کلام قابل ستائش خیال کیا جاتا ہے، اس لئے جب تک دنیا مین علم و مناظرہ مین اس سے بہتر کوئی شخص موجود ہوگا وہ اس پر حسد کرے گا،

۲۔ تکبر و ترفع ۔ کوئی مناظر کبر و ترفع سے خالی نہین ہوتا، یہان تک کہ مناظرے کی بعض مجلسون مین وہ اس پر جنگ کرتے ہین، کہ کون نیچے بیٹھا ہے، اور کون اوپر، اور کون رئیس کے مسند سے قریب ہے، اور کون دور، اور اس کا نفس یہ دھوکا دیتا ہے، کہ اس سے علم کی عزت کا تحفظ مقصود ہے، اور مسلمان کو ذلت اختیار کرنے کی ممانعت کی گئی ہے،

۳۔ کینہ و عداوت، ہر مناظر مین یہ بداخلاقی پائی جاتی ہے، کیونکہ جو شخص اس کے فریق کی بحث کو پسند کرتا ہے، اور خود اس کی بحث کو پسندیدگی سے نہین سنتا، اس کے دل مین اس سے بغض پیدا ہو جاتا ہے، اگر اس کے حریف نے اس کی بحث کے ساتھ تھوڑی سی بھی بے اعتنائی کی، تو اس کے

---

[۱] طبقات الشافعیہ جلد ۳ ص ۱۰۵،

دل مین ایسی عداوت پیدا ہوجاتی ہے، جو قیامت تک زائل نہین ہوسکتی

۴۔ غیبت، کوئی مناظر ایسا نہین ہے جو اپنے فریق کی بحث کی برائی بیان نہ کرتا ہو، اور اسی کا نام غیبت ہے، اسی طرح جو لوگ اس کی بحث سے اعراض کرتے ہین، اور اس کے فریق کی بحث کو سنتے ہین، ان کو جاہل، احمق، اور غبی کہتا ہے،

۵۔ خودستائی، ہر مناظر علم و فضل مین اپنی بڑائی بیان کرتا ہے، اور کہتا ہے کہ بھلا مجھ جیسے شخص سے یہ بات مخفی رہ سکتی ہے؟ علم حدیث اور اصول کا مین سب سے بڑا ماہر ہون،

۶۔ تجسس، مناظر ہمیشہ اپنے فریق کی برائیون کی ٹوہ مین رہتا ہے، یہان تک کہ جب کوئی مناظر اوس کے شہر مین آتا ہے، تو اس کو ایسے شخص کی تلاش ہوتی ہے، جو اس کی اندرونی حالت کو بتائے، وہ لوگون سے پوچھ پوچھ کر اس کے عیوب کا پتہ لگاتا ہے تاکہ اس کے ذلیل و شرمندہ کرنے کے لئے مسالہ ہاتھ آئے، یہان تک کہ وہ اس کے بچپن کے حالات اور جسمانی عیوب کا پتہ لگاتا ہے اور تمسخر و استہزار سے ان کا اظہار کرتا ہے،

۷۔ شماتت، جو شخص علم و فضل کا اظہار فخر و مباہات کے لئے کرتا ہے، اوس کو یقیناً اس چیز سے مسرت ہوتی ہے جس سے اس کے حریف کو رنج پہنچتا ہے، ایسی حالت مین رنج و غم مین باہمی شرکت جو علمائے قدیم مین پائی جاتی تھی، وہ کہان باقی رہتی ہے؟

۸۔ نفاق، ایک مناظر اپنے حریف سے بظاہر تو نہایت تپاک سے ملتا ہے لیکن اس کا دل اس کے بغض سے بھرا ہوا ہوتا ہے، اور اسی کا نام نفاق ہے،

۹۔ اعراض عن الحق، مناظر کو یہ بات سخت ناگوار ہوتی ہے، کہ اس کے حریف کی زبان سے حق کا اظہار ہو، چنانچہ جب کبھی اظہار ہوتا ہے تو وہ اس کا انکار کرتا ہے، اور اس مین ہر قسم کے مکر و فریب سے کام لیتا ہے، یہان تک کہ کج بحثی اس کی فطرت بن جاتی ہے،

۱۰۔ ریاکاری: مناظر کا مقصود صرف یہ ہوتا ہے، کہ لوگون مین اس کا نام و نمود ہو، اور لوگ اس کی مدح و ستایش کرین، اس لئے لوگون کو اپنی طرف مائل کرنے کے لئے وہ سعی بلیغ کرتا ہے، اور اسی کا نام ریا ہے،

یہ برائیان تو اکابر و عقلا مین پائی جاتی ہین، اور ان برائیون سے اور بھی بداخلاقیان پیدا ہوتی ہین، مثلاً ضد، غصہ، دشمنی، حرص، جاہ و مال کی خواہش، فخاری اور غرور وغیرہ اور جو لوگ کم درجہ کے ہوتے ہین، وہ جھگڑا فساد، مارپیٹ، سب و شتم اور افترا و بہتان سے بھی دریغ نہین کرتے، جو لوگ شہرت طلبی اور زرپرستی کے لئے وعظ و پند کا پیشہ اختیار کرتے ہین، ان مین بھی یہ تمام بداخلاقیان پائی جاتی ہین، اور جو لوگ قاضی بننے اوقاف کے متولی ہونے اور ہمسرون پر تفوق حاصل کرنے کے لئے علم فقہ اور علم فتاوی مین مشغول رہتے ہین، وہ بھی ان بداخلاقیون سے خالی نہین ہوتے[۱]

ان تمام بداخلاقیون کا ظہور تعصب کی شکل مین ہوا، اور یہ وبا صرف علما تک محدود نہین رہی بلکہ اس سے عوام بھی شدت کے ساتھ متاثر ہوئے، اور باہم سخت جنگ و خونریزیان ہوئین، ابن حوقل لکھتا ہے، کہ رے کے باشندے شافعی المذہب اور حنفی المذہب ہین لیکن شافعیون کی تعداد حنفیون سے کم ہے، ان دونون مین سخت تعصب ہے، اور اس تعصب کی وجہ سے ان مین بہت سی لڑائیان ہوئین جن مین باوجود تعداد کی کمی کے شافعیون کو غلبہ حاصل ہوا،[۲]

یاقوت حموی نے ان لڑائیون کے دردانگیز نتائج کو بچشم خود دیکھا ہے، اور عبرت انگیز طریقے پر ان کی تفصیل کی ہے، وہ لکھتا ہے کہ مین رے کے ویرانہ سے ۶۱۷ھ مین گذرا تو دیکھا کہ اس کے کھنڈرون کی دیوارین کھڑی ہین، اس کے منبر باقی ہین، اور چونکہ جلد ہی ویران ہوا ہے، اس لئے اس کی دیوارون کے نقش و نگار علی حالہ قائم ہین، مین نے وہان کے ایک سمجھدار آدمی سے اس ویرانی کا سبب

---

[۱] احیاء العلوم جلد اول بیان آفات المناظرۃ و ما یتولد منہا من مہلکات الاخلاق [۲] ابن حوقل ص ۲۴۴،

پوچھا اس نے کہا کہ سبب تو معمولی ہے، لیکن خدا جب کوئی کام کرنا چاہتا ہو تو اس کو پورا ہی کر دیتا ہے، واقعہ یہ ہے کہ اس شہر مین تین گروہ تھے، ایک تو شافعیہ جن کی تعداد بہت کم تھی، دوسرے حنفیہ جن کی تعداد بہت زیادہ تھی، تیسرے شیعہ جن کی تعداد ان سب سے زیادہ تھی، کیونکہ اہل شہر مین نصف شیعہ تھے، اور دیہات کے باشندون مین زیادہ تر شیعہ اور تھوڑے سے حنفی تھے، اور ان مین شافعی کوئی بھی نہ تھا، پہلے سنیون اور شیعون مین تعصب پیدا ہوا اور حنفیون اور شافعیون نے اُن پر غلبہ حاصل کر لیا، اور طویل لڑائیون کے بعد ان دونون نے شیعون کا نام و نشان تک مٹا دیا، اس کے بعد حنفیون اور شافعیون مین تعصب پیدا ہوا، اور ان دونون کے درمیان لڑائیاں ہوئین جن مین باوجود تعداد کی کمی کے شافعیون کو غلبہ حاصل ہوا، دیہاتی لوگ جو حنفی تھے، شہر مین ہتھیار لیکر آتے تھے، اور اپنے ہم مذہب لوگون کی مدد کرتے تھے، لیکن اس سے حنفیون کو کچھ فائدہ نہین پہنچا، اور شافعیون نے ان کا بالکل خاتمہ کر دیا، یہ ویران محلے جن کو تم دیکھ رہے ہو، شیعون اور حنفیون کے محلے ہین، صرف یہ محلہ جو شافعیہ کے نام سے مشہور ہے، باقی رہ گیا ہے، اور وہ رے کا سب سے چھوٹا محلہ ہے، اور شیعون اور حنفیون مین صرف وہی لوگ رہ گئے ہین، جو اپنے مذہب کو چھپاتے ہین[1]،

اصفہان مین بھی اس خانہ خراب تعصب نے اسی قسم کی ویرانی پیدا کر دی، چنانچہ یاقوت حموی اصفہان کے حالات مین لکھتا ہے، کہ شافعیون اور حنفیون کے تعصب اور دونون کی متصل لڑائیون کی وجہ سے اصفہان اور اس کے اطراف مین اس وقت اور اس سے پہلے عام ویرانی پیدا ہو گئی ہے، کیونکہ جب کسی فریق کو غلبہ حاصل ہوتا ہے، تو وہ دوسرے فریق کے محلے کو لوٹ لیتا ہے، اس کو جلا دیتا ہے اور اس کو ویران کر دیتا ہے[2]،

اختلاف عقائد کی وجہ سے جو تعصب پھیل گیا تھا، وہ اس پر مستزاد تھا، ابو نصر عمید الملک کندری

---

[1] معجم البلدان جلد اول ص ۳۰۲، [2] ایضاً ج اول ص ۲۷۳۔

جو طغرل سلجوقی کا وزیر تھا، نہایت متعصب تھا، اوس نے الپ ارسلان سلجوقی سے اس بات کی اجازت لی کہ خراسان کی مسجدون مین سر منبر شیعون پر لعنت بھیجی جائے، اس نے اس کی اجازت دیدی عمید الملک نے اس مین اشعریون کو بھی شامل کرلیا جس سے ائمۂ خراسان مین سخت برہمی پھیل گئی، اور ابو القاسم قشیری اور امام الحرمین نے خراسان کو چھوڑ دیا، [۱]

تعصب و مناظرہ کے علاوہ فقہا کی موشگافیون نے فقہی حیلون کا ایک اور فتنہ پیدا کیا جس سے اسلام مین ایک عظیم الشان مذہبی اور اخلاقی انقلاب پیدا ہوگیا، اور بہت سی ناجائز چیزین ان حیلون کے ذریعہ سے جائز ہوگئین، اس قسم کی حیلہ بازیان فقہ کے چوتھے دور مین شروع ہوئین، جو دوسری صدی ہجری سے شروع ہوا، اور چوتھی صدی تک ختم ہوگیا، کیونکہ اس دور مین مسلمانون مین عقلی ترقی کے ساتھ اخلاقی انحطاط شروع ہوگیا تھا، اور عیش و عشرت کی گرم بازاری ہو چلی تھی لیکن اسی کے ساتھ مذہب کا اثر بھی قائم تھا اس لئے مذہب کی دارو گیر سے مفر کی اس کے سوا اور کوئی صورت نہ تھی، کہ جو کچھ کیا جائے، اس کے جواز کے لئے مذہب ہی کی سند حاصل کی جائے، اس قسم کی حیلہ بازیون کے بہت سے واقعات کتابون مین مذکور ہین،

یہ حیلے امراد سلاطین کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے تراشے جاتے تھے، ان کا مقصد یہ ہوتا تھا کہ ان لوگون کو کسی مذہبی کشمکش سے نجات دلائی جائے،

لیکن بعد کو ان باتون کی کوئی تخصیص نہین رہی، اور یہ ایک مستقل فن بن گیا، اور اس پر کتابین لکھی گئین جن پر عمل کرنے سے تمام حقوق شرعیہ ساقط ہو سکتے ہین مثلاً ایک شخص کے پاس اس قدر مال ہے، کہ سال کے ختم ہونے پر اس پر زکوٰۃ واجب ہوگی اب زکوٰۃ سے بچنے کا حیلہ یہ ہو کہ سال کے ختم ہونے پر اس کو اپنے اہل و عیال پر ہبہ کردے پھر جب نیا سال شروع ہو تو اپنے اوپر ہبہ کرالے،

---

[۱] ابن خلکان جلد دوم ص ۷۰،

بنے ہوئے صوفیہ نے بھی ان حیلوں سے فائدہ اٹھایا، اور جو چیزیں شرعاً ناجائز تھیں، نام بدل کر ان کو جائز کرلیا، بھانگ کا ایک خاص نام رکھ لیا، طنبور، عود، بربط وغیرہ باجوں کے نام بدل دیئے، گویّے کو حادی، مطرب وغیرہ کہنے لگے[1] لیکن محدثین نے ان حیلوں پر سخت اعتراضات کئے، ان کے نزدیک تمام اعمال کی بنیاد نیت پر ہے، اور نام اور صورت بدل دینے سے کسی چیز کی حقیقت نہیں بدل جاتی، خود حدیث میں ہے کہ ایک زمانہ ایسا آئے گا جس میں پانچ چیزیں پانچ چیزوں کے نام سے حلال کرلی جائیں گی، شراب ایک خاص نام سے، رشوت ہدیہ کے نام سے، قتل، رعب و داب کے نام سے، زنا نکاح کے نام سے، اور سود بیع کے نام سے[2] ابن قیم نے اعلام الموقعین میں اور علامہ ابن تیمیہ نے اپنے مجموعۂ فتاوی میں ان حیلوں کے ابطال پر نہایت مفصل بحثیں کی ہیں، اور ان کے متعلق محدثین کے نہایت سخت اقوال نقل کئے ہیں، امام احمد بن حنبل وغیرہ ائمہ نے ان حیلہ بازوں کی تکفیر کی ہے، اور ان کا متفقہ قول یہ ہے کہ جو شخص ان حیلوں کے مطابق فتوی دیتا ہے، وہ اسلام کے نظام کو الٹ پلٹ دیتا ہے، اور اسلام کے شیرازے کی ایک ایک گرہ کھول کر رکھ دیتا ہے، ایک عورت اپنے شوہر سے خلع کرانا چاہتی تھی، لیکن شوہر اس پر راضی نہیں ہوتا تھا، اب اس کو یہ تدبیر بتائی گئی کہ اگر تم مرتد ہوجاؤ تو نکاح ٹوٹ جائے گا، چنانچہ اس نے اس پر عمل کیا، حضرت عبداللہ بن مبارک سے اس واقعہ کا ذکر کیا گیا تو انھوں نے کہا کہ جس شخص نے اس قسم کے حیلوں پر کتاب لکھی ہے، وہ کافر ہے، جس نے اس کو سنا اور پسند کیا وہ کافر ہے، اور جو شخص اس کو ایک ضلع سے دوسرے ضلع میں لے گیا وہ کافر ہے، نضر بن شمیل کہتے ہیں کہ کتاب الحیل میں تین سو بیس یا تیس مسئلے ایسے ہیں، جو سب کے سب کفر ہیں، قاسم بن معن کہتے تھے، کہ تم لوگوں نے حیلوں پر جو کتابیں لکھی ہیں، وہ بدکاری کی کتابیں ہیں[3] لیکن

---

[1] اعلام الموقعین جلد ۳ ص ۱۰۷، [2] اعلام الموقعین جلد ۳ ص ۱۰۶،

[3] اعلام الموقعین، جلد ۳ ص ۱۴۸، ۱۴۷،

باایںہمہ اوس زمانہ مین مذہب واخلاق کا اس قدر اثر تھا کہ لوگ ان کتابون کو علانیہ اپنے نام سے نہین لکھ سکتے تھے، چنانچہ آج تک یقین کے ساتھ ان کے مصنفین کا نام نہین بتایا جا سکتا، دور جدید کے ایک مصنف نے لکھا ہے، کہ فقہ کے اس دور مین نئے نئے مسائل کے ایجاد کرنے کا جو میلان پیدا ہو گیا تھا، اوس نے ضعیف المذہب لوگون کو اس قسم کے حیلون کے ایجاد کرنے پر آمادہ کیا[1] لیکن یہ بھی ممکن ہے کہ عباسی دور مین جو عجمی فرقے علمی حیثیت سے مسلمانون کے مذہب واخلاق مین ضعف پیدا کرنا چاہتے تھے، انھون نے گمنام طریقے پر اس قسم کی کتابین شائع کر دی ہون،

بہرحال یہ ایک مذہبی اور اخلاقی فتنہ تھا، جو عباسی دور مین عقلی ترقی اور اخلاقی تنزل کے ساتھ ساتھ پھیلا، اور رند مشرب اور اہل دول اس سے خاص طور پر متاثر ہوئے، اور محدثین نے اس کی روک تھام مین خاص طور پر حصہ لیا، امام غزالی نے بھی احیاء العلوم مین ان حیلون کو فقہا کا ایک دھوکا قرار دیا ہے،[2]

علماء مین جن لوگون نے وعظ و پند کو اپنا پیشہ بنا لیا تھا، ان کی حالت اس سے بھی بدتر تھی، اور علماء کے بعض اخلاق مذہبی اور صوفیانہ نقطۂ نظر سے گو قابلِ اعتراض ہون، لیکن دنیوی حیثیت سے اُن مین ترفع، بلندی، اور طباعی پائی جاتی تھی، لیکن واعظون نے بالکل گداگری کا پیشہ اختیار کر لیا تھا، اور عبارت آرائی، رنگین بیانی اور قصہ خوانی کے ذریعہ سے لوگون کے دلون کو اپنی طرف مائل کرتے تھے، امام غزالی نے لکھا ہے کہ ہمارے زمانہ کے واعظون کی یہی حالت ہے، اگر کوئی شخص شاذ و نادر ملک کے کسی گوشے مین اس کے خلاف ہو تو ہو، لیکن ہم کو کوئی ایسا شخص معلوم نہین، ابن جبیر نے اپنے سفرنامہ مین ایک بڑے خطیب کی مجلس وعظ کے ذکر مین لکھا ہے، کہ انھون نے اپنی مجلس ان الفاظ مین ختم کی کہ حاضرین مین نے ایک رات تو خدا کے حرم مین تمھارے سامنے وعظ کہا اور آج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حرم مین

---

[1] تاریخ التشریع الاسلامی ص ۲۰۵، [2] احیاء العلوم جلد ۳ ص ۲۴۴،

وعظ کہتا ہون، "واعظ کے لئے گداگری ضروری ہے" اس لئے مین تمھارے سامنے ایک حاجت پیش کرتا ہون، اگر تم لوگ اس کے پورا کرنے کا وعدہ کرو تو مین اس کو بیان کرکے اپنی آبروریزی کرون، لوگون نے نہایت گریہ وزاری کے ساتھ اس حاجت کے پورا کرنے کا اعلان کیا، تو اس نے کہا کہ میری حاجت یہ ہے کہ تم لوگ اپنے سرون کو کھول کر اور ہاتھون کو پھیلا کر اس پیغمبر کے سامنے دعا کرو کہ وہ مجھ سے راضی رہے، اور خدا کو بھی مجھ سے راضی کردے،

یہ ایک نہایت دولت مند آدمی تھا، اس لئے اوس نے کوئی دنیوی غرض پیش نہین کی، تاہم اس کے آخری الفاظ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وعظ گوئی کے لئے گداگری ضروری تھی، اور یہ گداگری جس طرح بھری مجلس مین کی جاتی تھی، ابن جبیر نے اس کا ذکر بھی نہایت ناگواری کے ساتھ کیا ہے[۵]، اسی قسم کے فقہاء و واعظین تھے جن پر شیخ سعدی اور خواجہ حافظ نے ریاکاری، جاہ طلبی، زرپرستی اور عجب وغرور کے الزامات لگائے ہین،

لیکن ہر دور کے علمائے حق کے امتیازی اوصاف وہی رہے ہین جن کی تفصیل گذشتہ نمبرون مین بیان کی گئی ہے،

---

[۵] سفرنامہ ابن جبیر ص ۲۰۱،

# عہدِ تیموریہ سے پہلے کے صوفیۂ کرام

اور

# ان کی فارسی تصانیف

از جناب سید صباح الدین عبد الرحمن صاحب رفیق دار المصنفین

(۱۰)

## حضرت شیخ ابو الفتح رکن الدین رحمۃ اللہ علیہ

(سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو معارف فروری ۱۹۴۲ء)

حضرت شیخ رکن الدین قدس سرہ العزیز حضرت شیخ صدر الدین کے لڑکے اور حضرت شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی کے پوتے تھے، والدہ ماجدہ کا نام بی بی راستی تھا، جو اپنے زہد و تقوی کی وجہ سے رابعۂ عصر کہلاتی تھیں، انھوں نے اپنے خسر حضرت شیخ بہاء الدین زکریا کے زیر سایہ باطنی و روحانی تعلیم و تربیت حاصل کی، ان کو کلام مجید کی تلاوت سے خاص شغف تھا، روزانہ ایک کلام مجید ختم کرتی تھیں، حضرت شیخ رکن الدین کی ولادت سے پہلے حضرت بہاء الدین زکریا ملتانی نے یہ بشارت دی تھی کہ ان کی وجہ سے خاندان کا چراغ روشن ہوگا، ایک دن جب کہ شیخ رکن الدین چار سال کے تھے، حضرت شیخ بہاء الدین زکریا چارپائی پر بیٹھے تھے، اور دستار مبارک سر سے اتار کر چارپائی کے پایہ پر رکھدی تھی، حضرت شیخ صدر الدین بھی پاس ہی مودب بیٹھے تھے کہ شیخ رکن الدین کھیلتے ہوئے آئے، اور دادا کی دستار مبارک اٹھا کر اپنے سر پر رکھ لی، والد ماجد نے ڈانٹا کہ یہ بے ادبی ہے، مگر دادا نے فرمایا کہ صدر الدین بگڑی

پہننے سے اس کو نہ روکو ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ اس کا مستحق ہے، اور مین یہ پگڑی اس کو عطا کرتا ہون، چنانچہ ؤ پگڑی محفوظ کردی گئی، اور جب حضرت شیخ رکن الدین اپنے والد بزرگوار کے بعد مسند خلافت پر متمکن ہوئے تو وہ انکے سر پر رکھی گئی،[۱]

ظاہری تعلیم اپنے والد بزرگوار سے حاصل کی، اور روحانی تربیت مین جد امجد سے فیضیاب ہوئے، دونون ان کو بہت محبوب رکھتے تھے، شیخ رکن الدین دونون بزرگون کا اتنا احترام کرتے تھے کہ کبھی اُن سے آنکھین چار نہ کرتے، اور نہ ان کے سامنے بلند آواز سے بولتے، اس خورد سالی مین ان کے اس ادب سے متاثر ہوکر حضرت خواجہ شمس الدین تبریزی نے ان کو رکن الدین عالم کا لقب عطا فرمایا، اور وہ رکن عالم کے نام سے مشہور ہوئے،[۲] انہی دونون بزرگون کی صحبت مین انھون نے صوری و معنوی کمالات حاصل کئے علم تواضع شفقت، حلم، موافقت، بشاشت، مروت، عفو، حیا، وقار، حسن ظن، اور تصفیۂ نفس جملہ صفات ان مین بدرجۂ اتم پائی جاتی تھین، اور انھون نے مکاشفہ و محاسبہ سے اتنے مدارج طے کر لئے تھے، کہ ان کو "مخزن مشہود الٰہی" "منبع جود نا متناہی" "ادریس خلوت وحدت" "برصیس برج معرفت" "گوہر معدن صفات لاریب، لولوے سجۂ دریاے غیب، زبدۃ المشائخ، مفتاح قفل حق الیقین"[۳] کے القاب سے یاد کیا جاتا ہے، سیر العارفین کے مؤلف نے اُن کے روحانی مرتبہ کی مدح ان الفاظ مین کی ہے،

جہانِ معرفت سلطانِ معنی ۔۔۔ وجودش آیتے در شانِ معنی
دلش از طلعتِ اسرار مسرور ۔۔۔ ہمیشہ جانش از انوار معمور
بباطن در حقیقت بستہ بے باک ۔۔۔ بظاہر در شریعت جست و چالاک
بریدہ گردنِ شیطانِ خناس ۔۔۔ خریدا نفش زتیغ پاس انفاس

---

[۱] سیر العارفین ج ۲ ص ۲ و فرشتہ ج ۲ ص ۴۱۱، و مراۃ الاسرار قلمی نسخہ دار المصنفین،

[۲] مراۃ الاسرار قلمی [۳] سیر العارفین ج ۲ ص ۱،

